○

جس کا صحیفوں میں نام ہے حمطایا

جس کو حرا میں ملا پیامِ اِقرا

ربِ حرم کی طرح ہے جو بے ہمتا

وہ عَبدُہٗ وَ رَسُولُہٗ ۔ اُنظُرنا!

صَلُّوا عَلَیہِ وَ سَلِّمُوا تسلیما!

○

# حمطایا

عبدالعزیز خالد



مقبول اکیڈمی
ادبی مارکیٹ، چوک انارکلی، لاہور

وَمِنْ أَسمائِهٖ فِی الْکُتُبِ السَّابِقَۃِ ـــــ حَمْطایا

ـــــــ اَلشِّفَاءُ

لِلْقاضی عیاض الاندلسی

حَمْطایا ای حامی الحرم ومحمتی الحرد فی حدیث کعب
انّہ علیہ الصلوٰۃ والسّلام فی الکتب السّابِقَۃ
محمّد واحمد وحمیاطا ـــــــــ قال ابو عمر!
سألت بعض مَنْ اسلم من الیہود عنہ فقال: معناہ
یحمی الحرم ویمنع من الحرام ویعطی الحلال۔

حَمْطایا ــــــ مجمع البحار

حمیاط، حمیاطا، حمیاطی ـــــ آنحضرت صلعم کا نام ہے۔ اگلی کتابوں
میں ـــ یہودیوں نے اس کی تفسیر یوں کی ہے:
کہ حرام کاموں سے منع کریں گے۔

ـــــــ لغات الحدیث

مؤلّفہ علامہ وحید الزّمان

حمیاطی ــــــ محمّد کا ایک نام

ـــــــ ف سٹینن گیس

حمیاطا ــــــ الازہری عن ابن الاعرابی انہ ذکر عن کعب
أنہ قال أسماء النّبیّ صَلَّی اللّٰہ عَلیہِ وَسَلَّم فی الکتب السّابِقَۃِ

محمّد و احمد و المتوکِّل و المختار و حِمیاطا و معناہ حامِی الحُرَم و فارقلیطا

ای یُفرِّق بین الحق والباطل۔

و قال ابو عمرو سألت بعض من اسلم من الیہود عن حِمیاطا۔

فقال: معناہ یَحمِی الحُرَم و یمنع من الحرام و یُعطی الحلال۔

———— لسان العرب

حِمیاطی ، حماطیط ———— مِن اَسماءِ النّبی صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم

فی الکتبِ السالِفۃِ ای حامی الحُرَم۔

———— القاموس

ھ کام جس کا ہے اَمر بالمعروف

دے جو انساں کو خیر و شر کا وقوف

ع کہتے ہیں مُحرِم و مُحِلّ جس کو

ع حرام کام سے انساں کو روکنے والا!

ع روکے محرم کو جو محارم سے

ع جو ٹوکے ارتکابِ معصیت سے

ع بدی سے جو اولادِ آدم کو روکے

ع کرے تلقینِ مکارم جو بنی آدم کو

ع جو ہو مانع حرام کاموں سے

ع یَزجرُ الناسَ عنِ الآثامِ،

ع وعنِ الرِّجسِ والاوثانِ والحرامِ

ع حمٓ طٰہٰ

حرام سے جو کرے منع، دے شعورِ حلال!
پناہ گاہِ حرم، صاحبِ جلال و جمال
علی الدّوام ہے رحمت، کرم علی الاِطلاق
جلال عینِ جمال و جمال عینِ جلال

دُعائے شیخ حرم، مژدہ ابنِ مریم کا
غزالِ دشتِ بنی سعد، بنتِ وہب کا لال
خطاب جس سے طٰہٰ الارض یا محمّد! کا
خدیجہ بنتِ خویلد ہے جس کی مونسِ حال

لواءِ حمد قیامت کو جس کے ہاتھوں میں
ہو اس گھڑی بھی جسے صرف خلق ہی کا خیال
وہ جس کے قدموں کے لمسِ سعید کو ترسے
سرِ خبیب و دلِ بوذر و اُویس و بلال

وہ جس کے خازن و خادم بخاری و مسلم
وہ جس کے چاکر و چاؤش خالد و اقبال

---

۵- دُعائے پاکِ خلیل و بشارتِ عیسٰی

وہی ہے سرورِ کونین و خواجۂ ثقلین
وہی ہے قبلۂ اشواق و کعبۂ آمال

سلام بھیجو اسے بِالْعَشِیِّ وَ الْاَبکار
درود اس پہ پڑھو بِالْغُدُوِّ وَ الْاٰصَال!

○

# فہرست

اے شمال والے جنوب والے دَبور والے صبا!
شش جہت پھیلی ہے خوشبوئے نگارِ دلربا
کیفی اس خُم کا ہوں جس پر ہو ختامِ مشکِ ناب
کیسے راس آئے مُوَحّدِ کو مئے آمیختہ؟

مِل کے کرتے ہیں ثنا جس کی ستارے صُبح کے
آخرِ شب مجھ کو بھی یارب! جھلک اس کی دکھا

انفس و آفاق جس کے نور سے ہیں مستنیر
کہکشاں اک نقشِ پا جس صاحبِ معراج کا

وہ قدم رنجہ کرے میں فرشِ پا انداز ہوں
وہ ادب گاہِ ملائک، انس و جِن کا مُقتدا

یَا رَسُوْلَ اللہِ لَبَّیْکَ وَ سَعْدَیْکَ کہے
یہ مقیم شہرِ دُور افتادگاں یہ خستہ پا

چاند دو ٹکڑے ہُوا سورج چلا اُلٹے قدم
اس کے فرمانِ محبّت سے کسے تابِ ابا؟

بے سر و ساماں پہ کھولا اس نے رازِ کُن فکاں
اس نے قومِ سوختہ کو قُم سے زندہ کر دیا

خالدِ بیچارہ و ناکارہ و ننگِ انام!
ہے ازل سے اس کے ہجرِ لم یزل میں مبتلا

کون ہو اس کی نگاہِ کار فرما کا حریف!
وحیِ ناطق کی ستائش کا ہو کیونکر حق ادا!

لذّتِ دیدارِ خوباں ہے بقدرِ ماحضر
میری حدِّ وسع سے باہر ہے مدحِ مصطفےٰ

کس زباں سے شکوۂ اندوہِ دلتنگی کروں؟
اس زباں سے جو ہے دائم محوِ تسبیحِ دفا؟

اس زباں سے کیسے ممکن ہے ثنائے دیگراں
جبکہ چکھ چکی اک بار جو نعتِ نبی کا ذائقہ؟

اس طرح محوِ تکلّم مجھ سے ہوتا ہے سردش
آشنا سے گفتگو کرتا ہے جیسے آشنا

حسرتِ عرضِ تمنّا کو ملا رختِ بیاں
قصّۂ کوتاہیٔ قسمت بنا حرفِ دُعا

کعب و ابنِ ثابت و ابنِ رواحہ کی طرح
ہو گئی مجھ کو بھی توفیقِ ثنا خوانی عطا

ہر طرف جلوہ ہے تیرا ہر طرف تیرا ظہور
اسمِ اعظم ہے ترا اسم اے امامِ انبیا!

کس سے نسبت دوں تجھے کس سے تجھے تشبیہ دوں؟
اے کبیرِ کبریا! اے رحمتِ ہر دوسرا!

تیرے پاس آیا ہوں کشکولِ گدایانہ لیے
کر غریبِ شہر کی حاجت روا، اے بادشا!

ہے یہی فیروز بختی ہے یہی خوش طالعی
بندِ حزن و خوف سے آزاد ہے بندہ ترا

راہِ الفت میں جو مرتے ہیں فنا ہوتے نہیں
کشتگانِ عشق کا عمرِ ابد ہے خوں بہا،

بعد مرنے کے مرے میرا سخن باقی رہے
اے حبیبِ خالق اِقرأ باسمِ ربک!

مہ و ستارہ کریں جس کے نام کی سُمرن
اسی کے دم سے فروزاں ہے میری شمعِ سُخن
اسی کی ضو سے مُنوّر فراخنائے عدم
اسی کی لو سے شبستانِ زندگی روشن
اسی کی موجِ تبسّم بہارِ لالہ و گُل
اسی کا طرزِ تکلّم نوائے مرغِ چمن

صبا کو مست خرامی سکھائی ہے کس نے؟
وظیفہ خوار ہے کس کا غزالِ دشتِ ختن؟

وہی ہے روحِ زمانہ وہی ہے جانِ جہاں
نہ جس کا کوئی قبیلہ، نہ جس کا کوئی وطن

سُنائی جس کی بشارت سطیح کاہن نے
صدا کی جس نبیِ ملحمہ نے سِرّ و علن

خبر کرو سپہِ کفر و ظلم و عصیاں کو
اَنَا رَسُولُ اللہِ! بُعِثتُ مَن غَمَّۃً

خدیجہ و ورقہ رمز آشنا جس کے
سنا نجاشی نے جعفر سے جس کا ذکرِ حسن

ہے جو نویدِ مسیح و دعائے ابراہیم
ہے جس کے طورِ تجلّی کی سورج ایک کرن

گواہ جس کے بیاں کا خزیمہ بن ثابت
تھے جس کے مدح سرا اس کے بدتریں دشمن

---

ل اس میں تسکینِ اوسط کا عمل ہے۔ چاہیں تو یوں بھی پڑھ سکتے ہیں: ہوں میں خدا کا پیمبر

خطاب جس سے کریں لوگ کہ کے: اُنظُرنِی!
سلام بھیجے جسے ربِّ قادر و ذُوالمنَن

زمیں پہ جسم مگر سایۂ آنسوئے افلاک
مقیمِ غارِ حرا، یکّہ تازِ چرخِ کہن

ستائے بھوک تو باندھے جو پیٹ پر پتھر
ہے داغِ لالۂ شاداب، فاقہ مست بدن

فِراشُہٗ، اَدَماً کَانَ حَشوُہٗ لیفٌ
نہ آشنا ہوئے لذّت سے جس کے کام و دہن

جو اپنے ساتھیوں کے پیچھے پیچھے چلتا ہے
غبارِ راہ سے جس کا اَٹا ہُوا دامن،

جو یارِ غار کو پاکر اُداس کہتا ہے:
ہمارے ساتھ ہے پروردگار، لَاتَحزَن!

ہجومِ فتنہ ہراساں نہ کر سکے جس کو
نہ آئے تنگیٔ دل سے جبیں پہ جس کی شکن

ہو کیوں نہ خاتمہ تہذیبِ نفس کا اس پر
دیں جس کو فرحت و راحت نماز و نکہت و زن

کیا اسی نے شناسائے رازِ مرگ مجھے
اسی نے مجھ کو سکھایا ہے زندہ رہنے کا فن

وہ شاہِ ہر دو سرا، صاحبِ قضیب و لوا
ثنائے جس کی ہے عاجز زبانِ شعر و سخن

کہوں: لَانتَ اَحَبّ اِلَیَّ مِنْ نَفْسِی!
پہ رعبِ حُسن سے ہے دم بخود لبِ الکن

ہے یہ اس آدمِ یزداں صفت کا ذکرِ جمیل
میں نام لُوں کبھی جس کا نہ بے وضو اَدَباً

کلیمِ وادئِ ایمن اسی کا جو یا تھا
اسی کی خالدِ عبدالعزیز کو ہے لگن!

○

غریب و دردمند و سوختہ جاں یا رسولَ اللہ!

میں خالدؔ ہوں ترا ادنیٰ ثناخواں یا رسولَ اللہ!

سُخن میرا مُعَنْوَن باہمہ ایں شستِ عہدی با

بنامِ شاہدِ نازک خیالاں یا رسولَ اللہ!

گرہ کھولی زباں کی رفتہ رفتہ طبعِ موزوں نے

تھا لُکنت کا سبب حرفِ پریشاں یا رسولَ اللہ!

گزاری ہے شبستانِ ہوس میں زندگی میں نے
پشیماں ہوں پشیماں ہوں پشیماں یارسولَ اللہؐ!

تنِ آساں، ناتواں، آلودہ داماں، بے سر و ساماں
میں کس منہ سے کہوں خود کو مسلماں یارسولَ اللہؐ!

فسوں آمیز باتوں سے، خمار آلود نظروں سے
دلِ سادہ کو بہکاتے ہیں خوباں یارسُولَ اللہؐ!

رہے نامحرم و ناآشنا با وصفِ یکجائی
دماغِ نکتہ سنج و قلبِ ناداں یارسولَ اللہؐ!

نکالا تو نے میری جان کو پاتال کی تہ سے
ہے نسلاً بعد نسلٍ تیرا احساں یارسولَ اللہؐ!

جو مجھ کو زندگی دی ہے تو اب پایندگی بھی دے
ترا ہر لفظ ہے تقدیرِ یزداں یارسولَ اللہؐ!

ہو میرا شعر مصداقِ: نَفَخْتُ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِیْ
رہے یہ شمع بجھ کر بھی فروزاں یارسولَ اللہؐ!

ہو تیرے ماسوا کس سے توقّع دستگیری کی؟
ہے مردافگن مئے سرجوشِ عرفاں یارسولَ اللہؐ!

محبّت حُسن سے کرتا ہوں آزادی پہ مرتا ہوں
تپش دل کی ہے رزقِ چشمِ حیراں یارسولَ اللہؐ!

ہوں تیرا بندہ تیرا بردہ، بیٹا تیری باندی کا
بیاباں کی منزلیں کر مجھ پہ آساں یارسولَ اللہؐ!

پراگندہ کیا ہے اس کو خواہش ہائے بیجا نے
عطا کر دل کو اطمینانِ ایماں یارسولَ اللہؐ!

تری رحمت کے دروازے کھلے ہیں ہر کہ ومہ پر
ہے تو واحد انیسِ مُستمنداں یارسولَ اللہؐ!

وَاَنْتَ اَلْکَاظِمِ لِلْغَیْظِ وَالْعَافِیْ عَنِ النَّاسِ
ہے انسانوں میں تو ہی کاملِ انساں یارسولَ اللہؐ!

تو خورشیدِ سحر، تو بدرِ کامل ہر ادا تیری
نگاریں، مُشک آگیں، عنبر افشاں یارسولَ اللہؐ!

صراطِ مستقیم و نجم ثاقب ہے لقب تیرا
ہے تجھ پر ختم ہر انعام و برہاں یارسولَ اللہؐ!

ہے تیری خاکِ در کحلِ جواہر سے کہیں بڑھ کر
ترے دریوزہ گر ہیں میر و سلطاں یارسولَ اللہؐ!

تری حلقہ بگوشی نازشِ اکلیل و افسر ہے
معیت ہے تری معراجِ انساں یارسولَ اللہؐ!

ترے طاعت گزار دل کو خدا محبوب رکھتا ہے
لطیفہ ہائے پنہانی کے قرباں یارسولَ اللہؐ!

نظر بیمار کی جیسے پڑے تیماردار دل پہ
بہت تکلیف میں ہے نوعِ انساں یارسولَ اللہؐ!

رعایا سے کہے راعی: فَلَا کیْلَ لَکُمْ عِندی
بھڑک اٹھا چراغِ زیرِ داماں یارسولَ اللہؐ!

عزیزِ خاطرِ آشفتہ حالاں کون دنیا میں
ترے دیوانے پکڑیں کس کا داماں یارسولَ اللہؐ!

سفینہ ہے رواں اپنا مگر آیانؔ مُرسیٰھا؟
کہیں پیدا نہیں منزل کا عنواں یارسولَ اللہؐ!

کفِ سیلاب ہے تیرہ شبی ہے نیشِ افعی ہے
زمیں دشمن، عدو گردونِ گرداں یارسولَ اللہؐ!

کہاں تارِ نفس ٹھہرے مقابل برق و باراں کے
بلائے بے اماں ہے موجِ طوفاں یارسولَ اللہؐ!

بھرے گا زخمِ ذلّت کب تری درماندہ اُمّت کا؟
ڈھلے گی کب سحر میں شامِ حرماں یارسولَ اللہؐ!

ہُوا ہے تنگ اس پر ہر طرف سے عرصۂ ہستی
سیہ بختی نے پکڑا ہے گریباں یارسولَ اللہؐ!

نہ دعویٰ بے گناہی کا، نہ شکوہ کم نگاہی کا،
ہے عینِ شرمساری چشمِ گریاں یارسولَ اللہؐ!

کرم نے تیرے بخشا حوصلہ عرضِ تمنّا کا
وگرنہ میں کہاں کا ہوں سخنداں یارسولَ اللہؐ!

کہاں بوصیری و حسّان بن ثابت، کہاں خالد!
نگاہے بر منِ ننگِ نیاگاں یا رسولَ اللہ!

ہے کبھی شعبِ ابی طالب، کبھی ثور و حرا

واقفِ اسرارِ خلوت کون ہے اس کے سوا؟

کی کلیمِ طورِ سینا نے اسی سے گفتگو

ہیں نشانِ راہِ ہر منزل اسی کے نقشِ پا

اسکو کہتا ہے محمد نطقِ عبدُ المطّلب

ابنِ مریم نے اسی کو اسمُہٗ اَحمد کہا

ہے وہی علامۂ اُمّی لقب، ناموسِ رب
ہے سراپا قدِ آدم جو کلامِ کبریا

جو کہے: لَا اَسْتَطِیعُ اَنْ اَدُورَ بَیْتَکُنْ
اُمّہاتُ المومنیں سے وہ مجسّم اتّقا

ہے ردا اسکی حیا، غیرت ہے اسکا پیرہن
مَارَأَیْتَ فَرْجَہٗ قطّ ہے شہادت عائشہؓ

وصف اسکا لَیْسَ بِالْجَافِی وَ لَیْسَ بِالْمُھِیْن
دوستدار و غمگسارِ دردمند و بے نوا

اس سے بڑھ کر بھی کہیں ہے پاسِ خاطر کی مثال
قَدْ اَجَرْنَا مَنْ اَجَرْتِ: اُمِّ ہانی سے کہا

ہے ازل سے بندہ پرور اس کا فیضانِ نظر
ہے ابد تک وہ نگہبانِ یتیم و ازہلہ

جس سے نکلا حمبلہؔ وتبّاً لکؐ اس منہ میں خاک
تھا نحوست کا ہیولیٰ بولہب تبّت یدا

آرزوئے دیدِ شاعر ہے زبانِ شاہ پر
واہ وا اعجاز و اعزازِ کلامِ عنترہ!

حاضر و غایب دلِ عاشق حضوری میں رہے
آفرینش سے بھی پہلے اس پہ میں عاشق ہوا

دیکھیں پھر کب نعمتِ دیدارِ جاناں ہو نصیب
چرخِ ناہنجار نے پھینکا ہے سنگِ تفرقہ

جنبشِ لب کی نہیں محتاج روحوں کی زباں
میں کلام اس سے کروں بے ترجمان و واسطہ

کس طرح عشق و ہوس میں کھینچیں خطِ امتیاز
ہر کس و ناکس بنا ہے زمزمہ سنجِ وفا!

گو ابو تمام کی مانند میں تمام ہوں
پر زباں پر ہے پیامِ اشتد کرد القرآن کا

حرف ہے سرمایہ میرا، سوز ہے دولت مری
نام فرزانوں کی محفل میں ہے دیوانہ مرا

میرے سارے زمزمے ہیں اس صدا کی بازگشت
جس صدا کے لحن میں شامل ہے تنزیلِ خدا!

○

اے حبیبِ خدائے بے ہمتا!
لا شریکَ لکَ وَلا نِدّا
سایہ پروردگار کا تجھ پر
نحنُ لا نعدِلُ بکَ شَیئًا
کون تیرے سوا منفّسِ غم ؟
اَنتَ مولانا، اَنتَ سیّدِنا

وَجۡهُكَ كَانَ قِطۡعَةَ قَمَرٍ
سرِ فاراں سے جو طُلوع ہُوا

صیقلِ عرصۂ زمان و مکاں
تابشِ طلعتِ جہاں آرا

کُنۡتَ شَهۡمًا وَّ اَشۡهَلَ الۡعَیۡنَیۡن
کوئی ہوگا نہ دلربا تجھ سا

اے شبستانِ اَنفُس و آفاق!
ہو مُنَوَّر کہ نُور آپہنچا

بیتِ معمُور کی قسم مجھ کو
زادِ راہِ وفا ہے درد ترا

رس کے ماتے کا من سدا آنند
نہ بیاں ہو نشاطِ نظّارہ

کِس نے دیکھا ترا انوپم رُوپ!
باہر و زاہرا سے اَبُوالزَّہراء!

ہیں حروفِ مقطّعات تمام
اسمہائے نبیؐ بے ہمزہ)

تُو سر و برگِ جُملہ موجودات
کوئی ہوگا نہ بے نوا تجھ سا

تو نے کھایا نہ پیٹ بھر کے کبھی
اور اکثر تو گھر میں فاقہ رہا

وَمِنَ الْجُوعِ بَطْنُکَ مَعْصُوب
حبّذا اے رسولِ ہر دوسرا!

اے قلیلُ المتاعِ وَرَثُّ البیت!
اے سراپا سخا و استغنا!

مَا اَکَلْتَ علیٰ خِوانٍ قَطْ
عجز سے فرشِ خاک پر بیٹھا

تیرے قدموں میں ٹھوکریں کھائے
تاجِ فرقِ سکندر و دارا

تھامے رُوح القُدُس رِکاب تری
وہ شدیدُ القُوٰی و ذُو مِرّہ

تَحمِلُ الکَلّ تَکسِبُ المَعدُوم
رہن ہے تیرے پاس دل میرا

اَحزَمُ النّاسِ اَکظَمُ بِالغَیظ
کون کونین میں مثیل ترا؟

تیرے کہنے پہ یا اَمینَ اللہ!
لات و عُزّیٰ کو ہم نے چھوڑ دیا

(اَیُّھَا النّاس! اِسمَعُوا وَ دَعُوا
مَن عَصانی فَقَد عَصَی اللہَ)

یا مُحمّد! فِی الاَمرِ شاوِرھُم!
تو نے بے جان کو کیا گویا

بخشی خُدّام کو خُداوندی
زید کہلایا: اَنتَ مولانا!

حُکْمُکَ الْعَدْلُ، قَوْلُکَ الْفَصْلُ
نام تیرا دوا ہے ذکر شفا

عِنْدَکَ رُقْیَتِی وَ تِرْیَاقِی
میں مریض اور تو مسیح مرا

شبِ فرقت دراز ہے لیکن
دل ہے امیدِ صبح پر زندہ

اے ردا بخش کعب و بوصیری
کر مجھے بھی کوئی نشانِ عطا

قیس ہوں دشتِ نجد کا میں بھی
ہمقراں ہوں قرونِ اولیٰ کا،

مرحمت کر لسانِ صدق مجھے
ذلّت و ضیق و مسکنت سے بچا

جز ترے کس کا آسرا مجھ کو؟
اے غریبوں کے ملجا و مادیٰ!

یا نبیَ اللہ ! یا رسولَ اللہ ! !
حامد و محمودؐ و احمد و اَوّاہ!
صُبحِ ازل سے بہ شامگاہِ ابد
ہے تری یکتائی کا زمانہ گواہ

ترے کمالات کا شمار نہ حد
تیری فتوحات کا کنارہ نہ منتہاہ

ہے قدمِ صدق کی خبر کس کو؟
کون ہے تیرے مقام سے آگاہ؟

بردے تری بارگہ کے قیصر و جم
ذرّے تری رہگذر کے مہر و ماہ

تُو ہے سرِ سرگراں کی تکیہ گاہ
تُو ہے دلِ دربدر کی جائے پناہ

منزلِ شوق و مرادِ مشتاقاں
حوصلہ افزائے ہمّتِ کوتاہ

شاعرِ آوارہ گرد و ہرزہ نورد
ڈھونڈتا پھرتا ہے تیرے شہر کی راہ

بے سر و ساماں کی دستگاہ ہے تُو
میں ہُوں کہین و کمیں تو عالیجاہ

تیرے کرم کے سہارے جیتا ہُوں
مَیں ہُوں غم اندوختہ تو شاہنشاہ

تیری تمنّا ہے جستجو ہے تری
مجھ کو نہیں آرزوئے مکنت و جاہ

اک جگر آشوب آہِ سینہ تاب!
اک گلو افشار نالۂ جانکاہ!

تیرے درِ فیض سے ملی مجھ کو
مخرمیٔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تو متوکّل بھی ہے وکیل بھی ہے
یا صفیَ اللہ! یا حبیب اللہ!

بات بڑی اور منہ مرا چھوٹا
تیرے مراتب کا ہوں ترقّی خواہ

اے مرے خوش ناز! ہے یہ عرضِ نیاز
اک غلط انداز نیم باز نگاہ

کون جو تیرا چکا سکے احساں؟
حق ہو ادا تیرا کس سے خاطر خواہ؟

دے کے مجھے اذنِ زمزمہ سنجی
کس نے مرے دل میں پھونکی تیری چاہ؟

میں شبِ دیجور تو فروغِ سحر
خاکِ پراگندہ میں، تو خرمنِ ماہ

تیری ثنا اور روسیہ خالدؔ!
یہ بھی ہے توفیقِ حق و عونِ الٰہ!

نثارِ راہِ پیمبر ہے فکر و فن میرا
میں عندلیبِ نوا زن ہوں وہ چمن میرا
ازل سے ہم میں ہے اک فصل و وصل کا رشتہ
میں اس کا آہوئے رم خوردہ وہ ختن میرا

جہاں سے راستہ فردوس کو نکلتا ہے
وہی ہے اے مرے اہلِ وطن! وطن میرا

رسولِ بازپسیں ہے مگر نخستِ رسل
ہے اس ذکر سے پُر انگبیں دہن میرا

ملاذ و موئل و معقل، معاذ و کہف و کنف
امینِ ربِّ مہیمن ہے مؤتمن میرا

پکارتا ہے خدا جس کو "عبدِنا" کہہ کر
وہی ہے اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا میرا

بغیر اس کے میں تنہا ہوں نامکمل ہوں
ہے وہ ندیمِ نو و ہمدمِ کہن میرا

اسی کی ضو سے ہے ظلماتِ کُن فکاں روشن
اسی کی لَو سے ہے سینہ کرن کرن میرا

اسی کے پاس گرو ہے مرادِ دلِ بے قید
اسی کی یاد میں رہتا ہے من مگن میرا

کفن حضُور کا دو چار یں حضُور کی تھیں
سلے گا تارِ رگِ سنگ سے کفن میرا

---

٥- یمن کی ایک بستی

میں مُشتِ خاک ہوں مرنا مرا مقدّر ہے
دُعا ہے زندہ رہے حشر تک سُخن میرا

بہم ہیں مجھ میں گران جانی و سبک رُوحی
کہیں فریبِ خودی ہو نہ حُسنِ ظن میرا

الاؤ دل کا بجھاؤں اگر تو کس شے سے
ہے بادہ شیشہ گداز و سبو شکن میرا

زبورِ غم کو پڑھا ہے ورق ورق میں نے
سوادِ حرف سے روشن ہے تن بدن میرا

حریفِ نعمتِ پیمبر نہ ہو سکے کوئی
وفورِ عجز سے ہے سر بہ سجدہ فن میرا!

اے شاہکارِ فکر و فنِ ربِّ ذو الجلال!
آئینۂ جمال ہے تو مشہدِ کمال

تو عارفِ بصیر ہے مُستبصرِ خبیر
اے شاہد و مُشاہدِ انوارِ لایزال!

تو صاحبُ المقام ہے تو صاحبُ القدم
ہمتا ہے کوئی تیرا نہ تیرا کوئی ہمال

تو صاحبُ القضیب ہے تو صاحبُ اللّوا
تیری کوئی نظیر نہ تیری کوئی مثال

تو صاحبُ الہراوہ ہے تو صاحبُ العصا
تیرے کمال کو نہیں اندیشۂ زوال

تو صاحبُ الازار ہے تو صاحبُ الرّدا
سفیان بن وکیع سے سنتے ہیں تیرا حال

کَانَ النَّبِیّ اِذَا فَرِحَ غَضَّ طَرْفَہٗ
دیکھا نہ ہم نے ایسا کریم سخا سگال

اِحصا محال تیری صفات و نُعوت کا
کس کو نصیب محرمیٔ پردۂ خیال؟

جھڑتے ہیں پھول لعلِ یمن سے دمِ سخن
ماہِ تمام چہرہ ہے ابرو خمِ ہلال

تیری صفت ہے لَیْسَ بِفَظٍّ وَّلَا غَلِیْظ
ہے قامت و خُلق میں سراپا تو اعتدال

ہے نو بہار گردِ رہِ کارواں تری
مینارہ نور کا ہے ترا خیمۂ جمال

كُنْتَ تُدَاعِبُ الرَّجُلَ اَنْ تَسُرَّهٗ
تو نے ابھارے عظمتِ انساں کے خدّ و خال

هٰذَا الْاَمِيْنُ جَاءَ رَضِيْنَا بِحُكْمِهٖ
ہم کو یہ کہہ نہ سکنے کا ہے آج تک ملال

اک چشمِ التفات ہے سرمایۂ حیات
ہے چرخِ ہفتمیں ہمیں تیری صفِ نعال

کرتا ہے ہجر آتشِ الفت کو تیز تر
پیچیدہ ہے مقدمۂ فرقت و وصال

دل مضطرب ہے طائرِ پر بند کی طرح
ناآشنا زمانے میں کون آشنائے حال؟

بادِ چمن سے دفترِ گل ہے ورق ورق
کرتے ہیں خوش خرام مزید اس کو پائمال

اقصائے بحر و بر میں ہے آوازۂ فساد
پہنائے خشک و تر میں ہے ہنگامۂ جدال

زادِ سفر ہے طائفۂ درد مند کا
ذکرِ سحر، وظیفۂ شب، اشکِ انفعال

دِل میرا آشیانہ ہے سیمرغِ عشق کا
میں عشقِ بے زوال ہوں تو حُسنِ لایزال

ہو ایک بار پھر تری رحمت سے مرحمت
صدقِ لبِ ابوذر و سوزِ دِلِ بلال!

ہے لقب جس خوش نفس کا ماذ ماذ وطاب طاب
اتری جس اُمّی پہ بامِ عرش سے اُمُّ الکتاب

وہ مُقَفّیٰ مکتفی مکّی تہامی اَبطَحی!
ذکر جس کا مرہمِ زخم و سکونِ اضطراب

صادق و صدق و مُصدّق، نور و مصباح و سراج
جس کو بخشا حق نے ختم المرسلینی کا خطاب

جس کو خالق سے ملی خیر الخلائق کی سند
رُوکشِ عرشِ بریں جس سے جہانِ خاک و آب

عکسِ مُبہم جس کے حُسنِ تام کا بدرِ تمام
پرتوِ نقشِ کفِ پا جس کا قُرصِ آفتاب

سیّدُ المُستغفرینَ ، سیّدُ المُستظہرین
اس کو پہچانے وہی مَنْ عِندَہٗ عِلمُ الکتاب

اس کی عظمت ہے مدد جزرِ زماں سے بے نیاز
اور آرائش سے مستغنی ہے اس کی آب و تاب

مُفضلِ فاضل پناہ و مُکمّلِ کامل صفات
شہر یارِ علم و عرفاں صاحبِ فصل الخطاب

عالمِ علم الیقین و کاشفِ عین الیقین
واجدِ حق الیقین و شاہدِ حُسن المآب

جس کا مرکب ہے بُراق بدرقہ رُوح القدس
کہکشاں جس خواجۂ گیہاں کے خیمے کی طناب

اس کے پیراہن کا ہیں مجد و معالی پود و تار
دم بخود کیوں ہو نہ دنیا اِنَّہٗ شئٌ عجاب

کس سے ہو اس کے مقامات و محاسن کا شمار!
آج تک کس نے کیا بارش کے قطروں کا حساب!

ماہ سیما، لالہ رُو، مرغولہ مو جس کے اسیر
دم بھرے جس کی غلامی کا شمیمِ مشکناب

اُمِّ ہانی فاختہ بنتِ ابی طالب سے پوچھ
یہ پسینے کی ہے نکہت یا کہ خوشبوئے گلاب؟

اے اجل سرعت نہ کر، اے عمر مستعجل نہ ہو!
ساعتِ وصلِ نگارِ دستاں ہے دیریاب

دِل مرا کہتا ہے وہ اک روز واپس آئے گا
یہ عقیدہ ہے مرا وَ اللہُ اَعْلَمُ بِالصَّواب

حشر میں کس منہ سے خالد سامنا اس کا کروں
ہوں خجالت سے نگوں سر، لَیتَنی کُنتُ تراب!

رہتی دُنیا تک کیا اس نے درِ الہام بند
آئے گا وقتاً فوقتاً گرچہ نالوں کا جواب

ناصر و منصور و مستنصر، غیاث و غیث و غوث
گردشِ دوراں کا نباض و نقیبِ انقلاب

جادہ پیمائے دیارِ آگہی بے سنگ و میل
لائے جبریلِ امیں بھی ہمرکابی کی نہ تاب

کلمہ پڑھتے ہیں ملائک جس کا وہ روح القدس
صاحبِ سلطان و برہان و دلالات و خطاب

ہر گھڑی ہر لحظہ رہتا ہے وہ میرے سامنے
کیا کہوں یہ عالمِ رؤیا حقیقت ہے کہ خواب!

نفسی نفسی کہیں سب رسول اور تو اُمّتی! اُمّتی!

قولِ فیصل ہے تیرا، اَنَا العَاقِبُ لَیسَ بَعدِی نبی!

تیری مدح و ثنا میں زباں کو تکلّم کا یارا نہیں

اے نزاری، حجازی، تہامی، مُتّقی، مُزکّی، زکی!

جانِ بیت و حرم، اے جمیل الشِّیَم، اے شفیعُ الاُمم

تُو مقدّس، مطہّر، معطّر، منوّر ہے اے اَبطحی!

صاحبِ قابَ قوسین و معراج و تاج و بُراق و علم
لکھی کلکِ ازل نے ترے نام کونین کی سروری

تُو ہے عزِّ عرب، تُو ہے فخرِ عجم، عینِ جُود و کرم
اے خطیبِ اُمم، رافی و شافی و کافی و مکتفی!

تو کریم و مکرم، مقدم، تو عنوانِ لوح و قلم
تو اجیر و شہیر و شہید و وجیہہ و نصیح و نجی

صاحبُ السیف و عین النعیم و مُطیع و مُطاع و قُثَم
سابق و سائق و حق و مزّمل و مُنذر و مقتفی

تو ہے کہفُ الورٰی، تو ہے صدرُ العلیٰ تو ہے نورالہدیٰ
تو ہے بدرُ الدّجےٰ، تو ہے شمس الضّحےٰ، کیا خفی کیا جلی!

مصطفےٰ، مجتبےٰ، منتقےٰ، ہادی، مہدی، ہدیہ ہدیٰ
صالح و مُصلح و سیّد المرسلین و عفُوّ و ولی

تو رؤُف و رحیم و کلیم و حریصٌ علیکم بھی تُو
تو مجیب و مجاب و مکین و مبین و متین و قوی

تو ہے مشہود و مامون و موصول و مختار و برّ و مبرّ
تو ہے بالغ مبلّغ تو طیّب مطیّب صفوح و صفی

تو ہے اکلیل و جبّار و مدّثر و خاتم الانبیاء
تو مذکّر، مبشّر، مو مّل بشیر و نذیر و نقی

تو ہے مصباح و مفتاح و ذو فضل و ذو عزّ و ذو قوّۃ
تو ہے یٰسین و طٰسین و طٰہٰ وحید واحید و تقی

اوّل و آخر و ظاہر و باطن و اُمّی او لی امیں
تو قریب و منیب و اریب و امام و حکیم و حفی

تیرے بارے میں ارباب رائے نے ہر دور میں یہ کہا
وہ حبیب خدا ہے، ھُوَ صَفْوَۃُ اللّٰہِ مِنْ خَلْقِہٖ

کام راہ طلب کا وفاداری و استواری کا ہے
ہے علیکم بدین العجائز کی رمز نہانی یہی

عتبہ ابن ربیعہ ہو کیونکر نہ میری طرح دم بخود
جو کتاب میں تجھ پہ اُتری نہیں مثل اس کا کوئی

یُوںہی آواز دیتا ہے خالد نواحِ مدینہ مجھے
جس طرح آئے کوہِ ندا کی صدا یا اُخی! یا اخی!

○

تجھ پہ اے ختمِ رُسل، ختم ہے پیغامبری

تیرے بعد آئے گا تا حشر نہ اب کوئی نبی

ہوئیں یکجا صفتیں تُلحمہ و رحمت کی

شائلِ صلصلۃ الوحی ہے بانگِ جرسی

"مرحبا سیّدِ مکّی، مَدَنی العربی!

دل و جاں باد فدایت، چہ عجب خوش لقبی!"

صاحبِ حدّث و قدم، مالکِ اکلیل و علم

ہے ترے زیرِ نگیں مملکتِ لوح و قلم

تیرے آثار و شمائل کا نیانت عالم

تابشِ دیدۂ شوق و تپشِ دل کی قسم

"من بیدل بجمالِ تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمال است بدیں بوالعجبی!"

مظہرِ زندۂ جاویدِ نوامیسِ خدا

تجھ پہ ہر سلسلۂ کُن فیکُون ختم ہُوا

اَبَدَ الدَّھر ہے تو فرد و وحید و یکتا

دستِ صانع سے ہُوا تیرا نہ ثانی پیدا

"نسبتے نیست بذاتِ تو بنی آدم را

بہتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی!"

ٹوٹ جائے نہ کہیں زُہدِ ریائی کا بھرم

زنگِ آئینۂ دل ہے ہوسِ جاہ و حشم

تجھ سے خواہانِ ترحّم ہے مرا دیدۂ نم

ہوں ستم دیدۂ غم، کر نگہِ چشمِ کرم

"نسبتِ خود بہ سگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بسگِ کوئے تو شد بے ادبی"

رقِّ منشور بھی تو، تو ہی کتابِ مسطور

تیری بعثت سے تھی تکمیلِ مکارمِ منظور

تو نے دنیا کو کیا ذکر و بیاں سے معمور

اور زندانیٔ ظلمت کو دیا تحفۂ نور

"ذاتِ پاکِ تو چہ در ملکِ عرب کرد ظہور

زاں سبب آمدہ قرآں بزبانِ عربی"

سحر و شام میں اہلِ مزارات کے عرس

ہر مقنّع چہ نخشب سے برآمد کرے قرص

رُخِ معنی پہ شکن، جامۂ الفاظ میں چرس

رنگ بے رنگ ہے صورت بیں احوال مپرس

"تا صبا نیم زمانیکہ اعمال مپرس

سوئے ما روئے شفاعت بکن از بے سببی"

اے کہ تو خاصۂ خاصانِ خدائے اکبر!

اے کہ تو بدرِ قرعۂ بحر و بر و جن و بشر!

دے صدا کس کو یہ فریادیِ تفتیدہ جگر!

اپنے دیوانۂ مسکیں کو فراموش نہ کر!

"چشمِ رحمت بکشا سوئے من انداز نظر

اے قریشی لقب و ہاشمی و مطلبی!"

ہے ترے نامِ دلآرام کے تابع ہر نام

تو ہے سردارِ رسولاں، تو ہے نبیوں کا امام

ہے خداوندِ سخن تیرا خدا داد کلام

جس کے فیضان سے ہیں ناظمِ دربندِ دوام

"نخلِ بستانِ مدینہ زتو سرسبز مدام

زاں شدہ شہرۂ آفاق بہ شیریں رطبی"

روز افزوں ہیں تر و خشک میں تیرے اثرات

کیوں نہ ہو، ہیں ترے اقوال خدائی کلمات

پکڑے دامن ترا جس کو ہو تمنائے ثبات

ہے یہی جادۂ سر منزلِ تقویٰ و نجات

"ماہمہ تشنہ لبانیم و توئی آبِ حیات

لطف فرما کہ زحد می گزرد تشنہ لبی"

تیرے کوچے میں فرشتوں کا طلایہ کرے گشت

تارے وارے ترے سر سے فلکِ زرّیں طشت

رشکِ فردوسِ بریں موجِ نفس سے در و دشت

نقشِ پا ثبت سرِ کنگرۂ طارمِ ہشت

شبِ معراج عروجِ تو زِ افلاک گزشت

بمقامے کہ رسیدی نہ رسد ہیچ نبی!"

کروں پلکوں سے ترے روضے کی جاروب کشی

وجہِ آسودہ دلی ہے یہی شوریدہ سری

وَجْهُكَ فِیْ نَظَرِی كُلَّ غَدَاةٍ وَّعَشِیْ!

جلوۂ دوست سے ہوں سیر نگاہیں نہ کبھی

"سَیِّدِی اَنْتَ حَبِیْبِی وَطَبِیْبُ قَلْبِی!

آمدہ سوئے تو قُدسی پئے درماں طلبی!"

تُو نُورِ خدا، خَلقِ خدا نُور ترا
اے مَطلعِ تابانِ شبِ غارِ حرا!
سُوئے حرم و جانبِ طورِ ایمَن
جس سمت نظر جائے تِھی جلوہ نما

اُٹھ جائیں محبت میں ادب کی شرطیں
محبُوب ہے تو مرا کہ محبوبِ خدا!

اشکوں میں بسا کے تجھے بھیجوں میں سلام
شاعر ہوں میں تیرا، میں مُغنّی تیرا

کیا حکم ہے اس سوختہ خرمن کیلئے
دیوانے کو کب اذنِ زیارت ہوگا؟

اے دردِ صبوری! اے غمِ مہجوری!
مجھ کو تو نہیں تابِ جوابِ نالہ

پڑھتے ہیں ترے نام کی نسدن تسبیح
مرغانِ چمن ہوں کہ وحوشِ صحرا

رگ رگ سے ہیں لُوں لُوں سے ہر اک سانس کیساتھ
ہر ساعت و ہر ثانیہ لُوں نام ترا

اے صادق و مصدوق و امین و مامون!
ہیں تیری امانت یہ حواسِ خمسہ!

ہیں تیرا نبیا میں ہوں تو میرا سائیں
ہے ناتھ میں سیوک تو سوامی میرا

آنند سروپ ہے تو ہے امرت رُوپ
ترلوک میں دُوجا نہیں کوئی تجھ سا

میں کس کو سناؤں جا کے بپتا اپنی؟
ہے کون مرا تیرے سوا، تیرے سوا!

تُو قطب نما مرا، مری کشتیٔ نُوح
تو روشنی آنکھوں کی، اجالا دل کا

شہناؤں کی مانند فغاں کرتا ہوں
انبارِ خرافات و معاصی میں دبا

دلِ تنگ ہجومِ کارِ بے مصرف سے
انبوہِ خیالاتِ مزخرف میں گھرا

دل کو گلہ نارسائیٔ لفظ کا ہے
اے پردہ کشائے معنیٔ سر بستہ!

اے شاہدِ ذات و مخبرِ موجودات!
کر مجھ کو عطا حوصلۂ حمد و ثنا

کیسے غمِ دل کو لبِ گویائی دوں
لگتا ہے زباں ہی نہیں منہ میں گویا

مجذوبِ محبّت ہوں مجھے خوف نہ شرم
ہے جوشِ دروں خانہ بر اندازِ حیا

اے سرورِ کونین و غیاثِ دارین!
ماجرّبنا علیک الاّ صدقا

بے میل و محابات شہادت تیری
منکر کو بھی ناچار ہے اقرار اس کا

تجھ واحد و یکتا کا نہیں کوئی حریف
اے کامل و اکمل اے علیّ و اعلیٰ!

پیغمبرِ ملحمہ ، رسولِ رحمت
بے ہمسر و انباز و مثیل و ہمتا

سر رشتۂ اسرار ترے ہاتھ میں ہے
ہے روحِ روانِ نشأتین امر ترا

انسان ہے فانی ، مُتناہی ، محدُود
تو باقی و بے کنار تو پایندہ

ہو اس کے عفاف کا بیاں کیا جس نے
دستِ زنِ بیگانہ کبھی مس نہ کیا

دیکھا نہ لباس نے بھی جس کو عُریاں
سلطانِ سرا پردۂ اقلیمِ حیا

ہے وصف مُقتبَد و مُعتفَل جس کا
کَانَ نَاذا مشٰی مشٰی مُجتَمِعا

ہر دم رہے آب دیدہ اُمّت کے لئے
آمیختہ و حُزن ، تبسّم جس کا

اے محورِ عشّاق و مدارِ آفاق!
سُنتے ہیں تجھے مقامِ محمود ملا

گلہ بنی سعد کا چھُڑا کر تجھ سے
گلہ بنی آدم کا خُدا نے سونپا

اولادِ فواطم و عواتک ہے تُو
بُہتان: اِنَّ مُحَمَّداً صُنبُورا

تُو جانِ وجود و عدم و لود و نبود
بوُجہل تجھے پیکرِ خاکی سمجھا

عالم یہ تجلّی کا، یہ اعجازِ کلام
بہروں نے سُنا اور اندھوں نے دیکھا

کرتا ہے خطاب تجھ سے ربُّ الارباب:
قَدْ اٰتَیْنٰکَ مِنْ لَّدُنَّا ذِکْرًا

تیرے ہی لیے خالقِ عزّ و جلّ نے
لَولاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلاک کہا

شک اس میں نہیں اَنْتَ نبیٌّ مُرسَل
اے اکرم و افضل اے اَجَلّ و اَولیٰ!

مَا کُنْتَ مِنَ الرُّسُلِ بِدْعًا، لیکن
حیران ہوں کیوں لَسْتُ بِدَجّال کہا

ہے پردۂ زنگاریٔ شب تیرا حجاب
ماہِ شبِ نیم مہ طلایہ تیرا

جب دشت و دمن میں چاندنی کھیت کرے
لَودینے لگے پہ تو رُوئے زیب

کس پر ہے عیاں حقیقتِ نفس الأمر!
ہر آن سمندر کی طرح تو ہے نیا

دُنیا ترے احساں سے سبکدوش نہ ہو
دم تیرا بھریں تا ابد اربابِ وفا

اَلواح و مصاحِف ترے اوصاف سے پُر
یَاذَا الطَّولِ وَ یا عظیمَ العُظماء!

توراۃ میں منعوت ہے فَرَقٌ بَیْنَ النَّاس
یَا اَکْرَمَ مبعوث یا حمطایا!

جبّار کہے تجھ کو زبانِ داؤد
ہے ابنِ ابی ہالہ ترا نعت سرا

اے ساقیِ کوثر اے رسولِ ثقلین!
ہے رحمت و رافت تری بہتا دریا

غم سب کا بٹائے سب کی دلجوئی کرے
ہر خانہ بدر کا تو ملاذ و ملجا

اطراف و طرائفِ احادیث و حِکَم
اُوتِیتَ جوامعَ الکَلِم بے شُبہا!

خیرُ الھُدیٰ ھدیٰ محمّد! خالد
ہمچوں نفسِ بادِ صبا غالیہ سا

صلّوا صلّوا علیٰ النّبیِ المختار
ہے اس کے سوا کون ولیّ و مولیٰ؟

عرش و قلم و کرسی و لوحِ محفوظ
وہ جملہ خلائق کا مطاف و مسعیٰ

اس ملّتِ بیضا کو ہے نسبت اس سے
خاکستر دیتی ہے سراغِ شعلہ

یہ اُمّتِ مرحُومہ کہ ہے بارِ زمیں
کاش اس سے جہنّم کہے: بُدّاً بُدّاً!

بے پردگیٔ رنگ سے گلزار خجل
آشفتگیٔ بُو سے گلُستاں رسوا

ہر سُو مُتَکَشِّفات غارت گرِ ہوش
انگ انگ لباس سے بغاوت پہ تُلا

رُوئیدگیٔ حرف، نمودِ شبِ قدر
آزادیٔ فکر سایۂ بالِ ہما

کیوں اندلُس دھند میں خونابہ فشاں!
ماتم کریں صیہُون کی راہیں کس کا!

اے دیدۂ غمدیدۂ صاحب نظراں!
ہر معرکۂ بدر سے پہلے ہے حرا

شارح ہو حوامیم و طواسین کا کون
ناپید ہے صندوقِ شہادت کب کا

لے ڈوبی انھیں ہوسِ زرو منصب کی
ہر شے ہے مُسلمانوں میں ایماں کے سوا

افسوس افسوس حیف افسوس افسوس!
دھوئیں مے سُرخ سے لباسِ تقویٰ

آتش زدگانِ سوزِ عشقِ بے سوز
رسوا شدگانِ کوچۂ حرص و ہوا

ہیں رسم و رواج ان کے زمانے سے الگ
نیکی کا صلہ ہے نہ بدی کی ہے سزا

خود سوتے ہیں پیٹ بھر کے اور انکے گرد
اَکْبَادٌ حَرّٰی وَ بُطُوْنٌ غَرْثٰی

کہتا ہے: کبھی تھا جو اُخوّت کا نقیب
کیا میں اپنے بھائی کا ہُوں رکھوالا؟

ہے مردِ مسلماں کی ہلاکت کا سبب
آسائش و زینتِ حیاتِ دُنیا

اس قوم کے جس فرد کو پرکھا ہم نے
محتال و مزوّر و مداہن نکلا

زرّاقی و نیرنگ، میں رشکِ افرنگ
ہر معتکفِ زاویۂ فقر و فنا

جویائے طرب، بوالہوس و کام طلب
شاید کہ نہیں معتقدِ روزِ جزا!

سب ایک ہی تھیلی کے ہیں چٹّے بٹّے
کس سے کہیں جا کے دردِ دل؟ وادردا!

ہر بات میں حیلہ ہے ہر اک نوٹ میں فریب
اک چھل بل ہر کرشمۂ ناز و ادا

کس شہر میں اُگتا ہے درختِ انصاف؟
کیا اس کو بچشمِ سر کسی نے دیکھا؟

یہ دورِ شکستگی و پامالی ہے
ہے جس میں وبالِ دوش اِحرامِ وفا

ہے جامِ ولا بیں تہ نشیں دُردِ ریا
لَم یُبْقَ مِنَ الدُّنیا اِلّا جُرعَہ

زخموں کی نمائش سے ہُوئے رُسوا اور
کیا صرفہ جگر کاوی مژگاں کا ہُوا؟

اب کون رفو کرے گا سینے کا شگاف!
کیوں ہم نے عدو کے ہاتھ میں دشنہ دیا؟

قانونِ مکافات سے ہے کس کو مفر!
ہیکانِ قضا جائے نہ زنہار قضا

دے کام دمِ پرسش و ہنگامِ حساب
کالا نہ قرابت نہ شفاعت نہ دُعا

کرتا ہوں رُندھے ہُوئے گلے سے فریاد
ہے طوقِ گلو داغِ بہارِ رفتہ

راس آئی نہ اس کو صحبتِ اہلِ نشاط
غم ہی دلِ نامراد کی نکلی غذا

پت جھڑ میں الاپے نغمۂ موسمِ گُل
یہ طائرِ پر ریختہ و رشتہ بپا

ہُوں گرچہ خُمِ مے کی طرح مُہر بلب
رکھتا ہُوں مگر زیرِ نگیں مُلکِ نوا

لاہور میں جسم، شہرِ دلبر میں ہے دل
کھٹکا نہیں دستبردِ اہرمن کا

حسّان و امیّہ ہوں میں بوصیری و کعب
اِک جذب کے عالم میں ترنّم پیدا

غزّالی و حلّاج، جُنید و رُومی
ہر قافلۂ شوق کی آوازِ درا

اقبال کی لَے اور ہے میری لَے اور
ہے جامی و سعدی سے مرا لحن جُدا

میں نابغہ جعدی ہُوں میں اِبنُ العربی
رکھتا نہیں غم فرقِ مراتب کو رُوا

پروانوں کا ہجوم ہے شمع کے گرد
سب تفرقہ الفت میں رقابت کا مٹا

اے داعیۂ رم اے گرفتاریٔ غم!
کیا رقصِ شرر کا کبھی منظر دیکھا؟

اے لذّتِ درد اے فروغِ رُخِ زرد!
ہے لو قلموں سوزِ دروں بھی کیا کیا!

گردِ رہِ جانانہ ہے عشّاق کی راکھ
وہ راکھ کہ ہے رزقِ حیاتِ تازہ

یہ عُمرِ عزیز مُغتنَم ہے خالد
کرتا رہ کالی کملی والے کی ثنا!

○

انا جبریلُ البُشریٰ یا محمدؐ!
تو اب سے رحمۃٌ للعالمیں ہے
ابد تک سلطنت تیری رہے گی
تو سُلطانِ سماوات و زمیں ہے

پڑھ اپنے پاک رب کا نام لے کر
پڑھ اس کا یہ پیامِ دل نشیں ہے

ہے یہ تازہ کلام اُس ذات کا جو
مُبید و مُبدی و جان آفریں ہے

تجھے منصب مِلا ختمُ الرُّسل کا
اے اُمّیّ! تو اِمامُ المرسلیں ہے

تو صدرِ محفلِ آفاق و انفُس
تو میرِ مجلسِ عرشِ بریں ہے

جوابِ ربِّ نبی: لستُ ھنا کُمْ
تو تن تنہا شفیع المذنبیں ہے

مناسب تفرقہ فردا و دی کا
ظہور و نور تیرا ہر کہیں ہے

خفیاتُ السّرائرِ سے تو آگاہ
کوئی شے تجھ سے پوشیدہ نہیں ہے

تو گنجورِ خیالاتِ رزیں، تو!
خزانہ دارِ الفاظِ متیں ہے

ترا نطق و بیاں الہام و عرفاں
زباں گلبارِ آیاتِ مبیں ہے

ہے تو نظارگی ہر پیش و پس کا
نظر ژرف و نگرف و دور بیں ہے

ہے تو ہی سیّدِ اولادِ آدم
تری امّت امم میں بہتریں ہے

ہے تو ہی باعثِ ایجادِ عالم
تُہی ناسوت کا رکنِ رکیں ہے

در و لبستِ ہمہ آفاق تجھ سے
مکان و لامکاں کا تو مکیں ہے

گواہ اس امر کا ہے حرفِ لولاک
یہ بزمِ کن ترے زیرِ نگیں ہے

فَسُبْحَانَ الَّذِی اَسْریٰ بِعَبْدِہٖ
تو مہمانِ الٰہُ العٰلمیں ہے

فکَانَ قَابَ قَوسَینِ اَو اَدنےٰ
تُو نورِ سرمدی کا ہمنشیں ہے

اَور اَدنیٰ فرشِ پا انداز تیرا
بساطِ آسمانِ ہفتمیں ہے

سرِ فہرست خُدّامِ اَدب میں
سفیرِ انبیا، رُوح الامیں ہے

ترے ماتحت ہے ہر پست و بالا
تو عزّت بخشِ شاہانِ زمیں ہے

نہیں کوئی ترا مدِّ مقابل
تو فرد و بے ہمال و بے قریں ہے

قسیم و قائم و قیّوم و قیّم
تُو فخرِ انس و خیرُ المرسلیں ہے

خیار الاصفیا، اکلیل و کامل
تُہی برحق امامُ المتّقیں ہے

ابو الایتام، مصباح الظلام
بہرگامے سراج السالکیں ہے

اندھیرے کو کیا تو نے منوّر
تو صبر آموزِ دلہائے حزیں ہے

چلا آتا ہے جست و خیز کرتا
ترا رام آہوئے صحرا نشیں ہے

مطیعِ حکم تیرے مرغ و ماہی
تو میرِ ہر مہیں و ہر کہیں ہے

ہے تو ہر بے سر و ساماں کا محرم
تو خویشِ ہر گدائے رہ نشیں ہے

ستم جھیلے کبھی لیکن نہ اُف کی
ترے عہدِ وفا پہ آفریں ہے

ترا منکر ہے جو وہ در حقیقت
بطیٔ دلبور و بطّال و بطیں ہے

ہے تیرے لمسِ شفقت سے جو محروم
سیہ بخت و زبوں حال و حزیں ہے

وَ مَا اَنْتَ بِجَبَّارٍ عَلَیْھِمْ
یہ ذنبِ خُلدِ اہلِ کبر و کیں ہے

اَلا ما بالُ دَعْوَی الْجاھِلیّہ؟
وہی کہنہ نزاعِ کفر و دیں ہے

کمینے وار کرتے ہیں پہ چھپ کر
شعار ان کا شبیخون و کمیں ہے

کرے باطل سے استمدادِ ہمّت
جو مُرتد ہے امیر الکافریں ہے

سُن اے طائف کے ابنِ عبدِ یالیل!
یہ عبدِ ربِ شہِ دُنیا و دیں ہے

"اَنَا ابْنُ العَواتِکْ مِنْ سُلَیْمٍ"
ہر اہلِ خیر میرا جانشیں ہے*

* قریش

ترے اوصاف ہیں اظہر مِنَ الشَّمس
تو صادق ہے مصدّق ہے امیں ہے

ترا سینہ ہے تابوتِ سکینہ
تری ہر بات دلکش ہے حسیں ہے

ترا وعدہ ہے وَعْدٌ غیرُ مَکْذُوب
ترا قول و عمل حق دلنشیں ہے

نزولِ رحمتِ حق کا پیامی
گنہ گاروں کی بخشش کا ضمیں ہے

ترے منہ کی ہیں سب باتیں صداقت
تو علم و حلم کا حِصنِ حصیں ہے

ہے تجھ سے بڑھ کے پابندِ زباں کون
ترا ہر قولِ فیصل دِل نشیں ہے

بفحوائے: کَمَا تَنْسَوْنَ اَنْسیٰ
تو شہرِ علم ربُّ العٰلمیں ہے

بتائیں تو نے راہیں زندگی کی!
ہوا خواہِ اجل، ابرو بچیں ہے

کیا تو نے زبانِ بستہ کو ناطق
تو نبّاضِ کرامؑ کاتبیں ہے

ہے تیرا قول: مَاشِئْتُمْ سَلُوْنِی!
سوالِ حق محکِّ آتشیں ہے

ہر افلاطون ہر سحبان وائل
ترا زلّہ رُبا ہے۔ ریزہ چیں ہے

اے اُنْظُرْنا! سَمِعْنَا وَ اَطَعْنَا
کہ تو صاحب قرانِ راستیں ہے

سرِ گردوں پہ افشاں نورِ تیرا
اور آدم درمیانِ ماء و طیں ہے

ہو کون اس کا حقیقت آشنا جو
بیک وقت آخریں و اوّلیں ہے

ضماں تقدیم کی ہے جس کی تاخیر
جو باتمکیں کہ پیشین و پسیں ہے

لَقَدْ اِسْتَفْحَلَ اَمْرُ مُحَمَّدٍ
اَبُو سُفیان کیوں چیں بر جبیں ہے؟

اثاثُ البیت شاہِ دین و دُنیا
لباسِ ژندہ دَنانِ جویں ہے

رَسُولَ اللهِ بَایَعْنا عَلَی الموت
یہی شایانِ شیرانِ عریں ہے

رضا تیری یراق و ساز اس کا
مجاہد بے نیازِ اسپ و زیں ہے

کرے تیرا کرم دل جوئی جس کی
دلاور ہے "نگاور ہے" تگیں ہے

شَہِدْنَا اَنَّ مَا جِئْتَ بِہٖ حَقٌّ
یہ حرفِ ناب قرآنِ مبیں ہے

پڑھیں زردشت و مانی کی کتابیں
یہ تاثیر و حلاوت بھی کہیں ہے!

جہاں پُر نور ہے اس کی ضیا سے
یہ گنجِ گوہر و درِّ ثمیں ہے

قیامت تک ہے اس کا فیض جاری
یہ مُصحف چشمۂ ماءِ مُعیں ہے

اور آہنگِ پریشانِ غزل کا
ہمیں نعم البدل، نعم القریں ہے

ہمارا نام لکھ لے شاہدوں میں
کہ تو سرکوبِ دجّالِ لعیں ہے

تری بعثت نظامِ زر کی رحلت
تری آمد سے شیطاں سہمگیں ہے

ولادت تیری استحصال کی موت
شہادت تیری استیصالِ کیں ہے

تری موجودگی سے ظلم جنز بز
ہوسِ تنگ، آمریت خشمگیں ہے

مہابت سے صنم خانے زمیں بوس
تری آہٹ شکستِ سانگیں ہے

تصرّف ہے یہ سُلطانِ مبیں کا
اَدب سے سرنگوں فغفورِ چیں ہے

ہوا اس سے بڑھ کے کیا اقبال مندی
ترا منّاد جبریلِ امیں ہے

فَاِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسلَام
یہی ہستی کا راہِ راستیں ہے

رَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسلَامَ دِیْنا
یہی آئینِ اصحابِ الیمیں ہے

یہ دیں ہے دینِ فطرت، قدرت اسکی
مددگار و نگہدار و معیں ہے

---

ﷺ وَآتَیْنَا مُوسٰی سُلْطَانًا مُّبِیْنًا - ۴ : ۱۵۳

ترا حُسنِ کرشمہ ساز و سادہ
گلو سوز و ملیح و گندمیں ہے

نہیں یہ بات مِن تِلقاءِ نفسی
گزرگہ تیری فردوسِ بریں ہے

فَطُوبیٰ ثُمَّ طُوبیٰ ثُمَّ طُوبیٰ
زمینِ یمنِ قدم سے گُلزمیں ہے

بفیضِ ذکرِ پاک و ناب و شیریں
شرنگِ جامِ ہستی شکّریں ہے

ترے انوار کی ضو پاشیوں سے
یہ مردِ رُوسیہ روشن جبیں ہے

ازل سے جو کھُدا ہے لوحِ دل پر
وہ تیرے نام کا نقشِ نگیں ہے

مری اُمید تُو ہے آرزو تُو!
یہ دل تیرے لیے اندوہگیں ہے

فَاِنّی لَاَجِدُ رِیحَ یُوسُف
تنفّس موجِ بادِ فرودیں ہے

وَ وَصفِ مِن خَدِیجَہ بَعدَ وَصفِ
سخن زمزم ہتبسّم انگبیں ہے

الفِ الحمد کا نقشِ کفِ پا
خمِ زلفِ دوتا حبلُ المتیں ہے

شب احساں مند موئے عنبریں کی
سحر انوارِ رُخ کی خوشہ چیں ہے

گماں ساعد پہ شاخِ یاسمیں کا
نثارِ قدِ بالا حورِ عیں ہے

نگاہِ چشمِ حق بیں شرم آگیں
نظر سرشار و مست و سُرمگیں ہے

حیاداری کا وہ عالم کہ گویا
کوئی دوشیزہ پردہ نشیں ہے

بلُطفِ عشق عالیجاہ ، خالدؔ
بدیع آہنگ و معنی آفریں ہے

شناسائے علاماتِ نبوّت
پنہ گیر حصارِ آہنیں ہے

نوا پرداز جذب و سوز و مستی
گہر افشانِ نغماتِ حزیں ہے

دَوَاءُ الدَّھْرِ اَلصَّبْرُ عَلَیْہِا
دُہی ہے پُر فغاں جو بے یقیں ہے

نقیری راحت و آزرم و تسکیں
طمع آشوب و تشویرِ وطنیں ہے

سمجھتا ہے سفیرِ دل قلم کو
کوئی دم ذکر سے خالی نہیں ہے

عطا کر اس کو خوشنودی کا خلعت
ہے تیرا نام لیوا گو کمیں ہے

ندیم باربد، یارِ نکیسا،
نشاطِ اندوزِ چنگِ رامتیں ہے

ہے قادر سب اسالیبِ بیاں پر
طبیعت اس کی نکتہ آفریں ہے

رہے قطع و بریدِ لفظ میں محو
یہ خیاطِ خیالاتِ زریں ہے

تنِ ابجد میں رُستخیزِ معنی
لگے جیسے مشیمہ میں جنیں ہے

کہاں عقلِ ہیولانی کہاں عشق
یہ نکتہ اس کے دل میں جاگزیں ہے

بظاہر بے سر و ساماں ہے لیکن
بباطن صاحبِ تخت و نگیں ہے

ہوا ارزانی اسے ادراک تیرا
ترا طالب شہا! یہ کمتریں ہے

دل شوریدہ ہے مفتون و مغبون
قریں اس کا جو ہے بئسَ القریں ہے

پراگندہ، غبار آلودہ، گندہ
مُرقّع پوش و خاکستر نشیں ہے

کہاں لائق ہے تیری بارگہ کے
یہ شخص اخلاق جس کا بد تریں ہے

اسے معلوم ہے داب نیاگاں
مگر اس پر عمل کرتا نہیں ہے

کتابوں میں کلامِ رطب و یابس
سخن مجموعۂ غثّ و سمیں ہے

حواری بننے کا ارمان دل میں
مگر بے بہرۂ اسرارِ دیں ہے

ابھی نکلا نہیں بندِ خودی سے
اسیرِ طیلسان و پوستیں ہے

کہاں اس بد کو تیرے در سے نسبت
ہے تو آبِ بقا یہ پار گیں ہے

یہ زرق و تنبل و تزویر و شک، تو
امان دامن و ایمان و یقیں ہے

بد و نیک بشر اس کے سوا کیا
نمودِ قطرۂ ناءِ مہیں ہے

جنوں اس کو ہے شعر و شاعری کا
ثنا خوانِ بتانِ نازنیں ہے

ہرا بلا سے رچاہے موہ رِیلا
دلِ اس کا دفترِ مہرِ دفیں ہے

سلونی سانولی رسونت ناریں
بدن جن کا صبیح و مرمریں ہے

پریشاں اختلاط و عالم آشوب
ادا غارت گرِ دُنیا و دیں ہے

سمن سینہ، سمن عارض، سمن پوش
ہے یہ زہرہ نگہ وہ مہ جبیں ہے

سراپا غالیہ آگین و بر میں
فقط اک جامۂ بے آستیں ہے

قیامت قامت و آشفتہ کاکل
اور اس پر طرۂ ساقِ صندلیں ہے

نہ کیونکر چال میں اٹھکیل پن ہو
تنِ نازک گرانبارِ سریں ہے

تفضّل اے حبیبِ پاکِ یزداں!
یہ عاصی مُتَحَیِّر و مستعیں ہے

نَآ ھائمٌ آھا ثُمَّ آھا!
خودُ آلودہ ہے لیکن نکتہ چیں ہے

اس البیلے کا مسلک خلطِ مبحث
یہ الکن خوردہ گیر و خوردہ بیں ہے

نظر بندِ خیالاتِ پریشاں
رہینِ نالہ و آہ و انیں ہے

اٹی ہے خاک میں جو تیرے در پر
وہ اس ننگِ خلائق کی جبیں ہے

رشتۂ غم کا لذّت سے ہے پیوست
اور آنسو آتشِ دل سے عجیں ہے

جو رُسوا ہے وہی ہے آبرو مند
جو بے خود ہے وہی مردِ گزیں ہے

فرومایہ کا سرمایہ تری نعت
جگر افگار ہے خانہ نشیں ہے

کرے مدح وثنا اعلیٰ تریں کی
وہ جرمِ خاک جو ادنیٰ تریں ہے

اسے رکھ داغِ رسوائی سے ایمن
یہ نصب العینِ اخوان وبنیں ہے

نویدِ لذّۃٌ للشّا ربیں دے
یہ صحرا لب تو دریا آستیں ہے

یہ گھائل وقت کی تیغِ دو دم کا
دقیقہ سنجِ ساعات و سنیں ہے

سکونِ قلب کی دولت عطا ہو
ترا شاعر ہے دلگیر و حزیں ہے

عَلیٰ عَھْدِکَ وَ وَعْدِکَ مَا اسْتَطَاعَ
ہے کون اس کا ہتا، گر تو نہیں ہے؟

○

○

اُمّتی پکارے تجھ کو اے ناموسِ رب!
یا سیّدَ النّاسِ وَ دیّانَ العرب!
اے شارعِ منہاجِ ناموس و شرف!
اے شارحِ متنِ مقاماتِ اَدب!
نُورِ نگاہِ چشمِ عبد المُطّلِبؑ!
اے علم کے معمورہ اُمّی لقب!

اے رہبرِ حقؐ و صراطِ مستقیم!
اے قاطعِ عصبیّتِ رنگ و نسب!

اے شمعِ بے دُودِ شبستانِ وجود!
اے آفتابِ مشرق! اے قندیلِ شب!

ہم خُفتگاں کی دولتِ بیدار تو
تیرے بیان و ذکر سے قاصر ہیں لب

تو نے نکالی دل سے دہشت موت کی
تو نے بتایا زندگی کرنے کا ڈھب

پندار کے پیچاک میں اُلجھا رہا
بے ذوق و بے توفیق نکلا بُولہب

یا شقوتی! یا شقوتی! یا شقوتی!
لہو و لعب، سُکر و عبث، عیش و طرب!

سرمایہ دارِ گنجِ رنجِ رایگاں
ناطُورِ بُستانِ نخیلِ بے رطب

مفقود ہے آزادئ فکر و نظر
اے وائے بر انجامِ ازش جذواب

اسلام جو تسلیم جاں کا دین ہے
آلہ ہو استحصال کا، یا للعجب!

معنی خلافت کے ہُوئے ذہنوں سے محو
بُھولے مسلماں تیری بعثت کا سبب

لب ذوقِ تقریر و تکبیر و درود
دل کیفئ کاشانۂ بنتِ عنب

وہ ملت بیضا کہ ہے خیر الامم
قاروں نبی یکدم جو بے رنج و تعب

جس کو ملے خود اختیاری کے حقوق
درگاہِ فیضِ کبریا سے بے طلب

کٹتے ہیں دن اس کے بساطِ دہر پر
بے گریۂ صبح و نیازِ نیم شب

ہے کِس جزا کی شرط: حتّٰی تُنفِقُوا! ؟
کِس کے لئے آئی وعیدِ ماکَسَبْ؟

تاریخ کے اوراق خوُن آلُود ھیں
قیمت کوئی انسان کی جب تھی نہ اب

ہم مہدئ مَوعُود کے ہیں منتظر
طالع ہو جانے ساعتِ دیدار کب!

گردوں سے کب ہوگا مسیحا کا نزول؟
دجّال کے غلبے کے ہیں آثار سب

پھر ہو کسی فاروقِ اعظم کا ظہور
دنیا ہے لو پھر سے شرارِ بُولہب

لیں کِس سے اپنی آرزومندی کی داد؟
بتلائیں کیا اپنی زبونی کا سبب؟

سوزِ نفَس سے کل نہیں پڑتی، مگر
مانع ہے عرضِ حال سے حدِّ ادب

---

° پاس

میں نوحہ خواں ہوں اُمّتِ مرحومہ کا

میری الم ناکی نہیں ہے بے سبب

جاں مجھ سے میں ہے نہیں اذنِ فغاں

اے میرے عالیجاہ! اے ناموسِ رب!

○



---

٥ جگر چاکی۔

نوعِ بشر کا محسنِ اعظم
آنکھ ہمیشہ جس کی پُرنم
جس کے فیض کا چشمہ زمزم
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

حقّ و حبیب و مُرسَل و مُلہَم
قائمِ و قَیّم، خاتِم و خاتَم
سب کا محرم، رحمتِ عالَم
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

سرآمدِ اولادِ آدم،
جس کا پیام: اِرْحَمْ تُرْحَمْ
جس کا کلام: اَسْلِمْ تَسْلَمْ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

صاحبِ حُرمت، وجیہ و مُکرّم
کامل و اکمل مقدّم و اقدم
اے بہ ثنائش ناطقہ اَبْکَم
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

عَبْدُ اللّٰہِ حَبِیْبُ اللّٰہِ!
حِزْبُ اللّٰہِ سَیْفُ اللّٰہِ
سَعْدُ الْخَلْقِ ، سَعْدُ اللّٰہِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

اوّل و آخر ، ظاہر و باطن
غَیْثٌ غَوْثٌ قَدَمُ صِدْقٍ
کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِی شَانٍ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

شفیع و شافع ، مُصلح و صالح
حافظ و ناصر ، عادل و فاتح
حاشر و عاقب ، نصیح و ناصح
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

اِنس و جِن کا ہے وہ معلّم
کرم ہے اِس کا قائم و دائم
کانپیں اِس کے نام سے ظالم
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

مہرِ منیر و ماہِ منوّر
سابق و سائق سیّد و سرور
کون و مکاں کا مرکز و محور
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

بَر و رؤف و رحیم و سلطاں
حق کا ہدیہ نعمتِ یزداں،
صاحبِ حجّت، صاحبِ برہاں،
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

جس کو نوید خدائے اکبر

اِنَّا اَعۡطَیۡنٰكَ الۡكَوۡثَرۡ

اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الۡاَبۡتَرۡ

صَلَّی اللّٰہ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

ختمِ رسل ہے خطیبِ اُمم ہے

بحرِ سخا ہے ابرِ کرم ہے

کرسی و عرش و لوح و قلم ہے

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

صاحبِ تاج و بُراق و لوا کا

مالکِ سیف و ازار و ردا کا!

مظہرِ کامل نورِ خدا کا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

فخرِ عجم ہے عزِّ عرب ہے
جادۂ صبح و منزلِ شب ہے
ہم سے مخاطب مخاطَب رب ہے
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

علم کا شہر ہے اُمّی لیکن
کہتے ہیں اِس کو اُذُنُ خَیْر
طیّب وطاب و امین و مومن
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

شکور و شاکر، مُذَکّر و ذاکر
ساطع و لامع، زاہر و باہر
پڑھتے ہیں جس کا کلمہ کافر
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

رحمت و بُشریٰ، عُروہ وُثقیٰ،
اردلی اس کے اکبر و دارا
اس کے چاکر قیصر و کسریٰ
صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

شرک و شک کو مٹانے والا
سیدھی راہ بتانے والا
سچ کی طرف بلانے والا
صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

عالَم عالَم دُنیا دُنیا
گُلشن گُلشن صحرا صحرا
ذکر ہے اس کا، اس کا چرچا
صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

بے پروائے کثرت و قلّت
فقر ہے جس کا دولت و ثروت
کالی کملی جس کا خلعت
صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

مُحی و ماحی، آمر و ناہی
عبد و رسول و رہبر و راہی
جس کے در کی گدا ہے شاہی
صَلَّی اللہ عَلَیْہِ وَسَلَّم

وحی کا مہبط جس کا سینہ
عطر سے بڑھ کر جس کا پسینہ
فاتحِ مکّہ شاہِ مدینہ
صَلَّی اللہ عَلَیْہِ وَسَلَّم

جس کو سمجھتے ہو انتہائے بشر تم
ہے وہ حقیقت میں ابتدائے محمدؐ

لعلِ جواہر کو نسبت اس سے بھلا کیا
دولتِ ہستی ہے خاکِ پائے محمدؐ

زندگیٔ جاوداں کا مژدہ سنائے
فانیوں کو حرفِ دلکشائے محمدؐ

محفلِ ہستی سجی اسی کے لئے ہے
دہر کی ہر چیز ہے برائے محمدؐ!

بڑھ کے ہے شمس و قمر سے تابِ محمدؐ
پردۂ انوار ہے حجابِ محمدؐ

چاہے مخالف ہو کتنی گردشِ دوراں
کم نہ ہو رفتارِ انقلابِ محمدؐ

اس کو نہیں ہے خمار و خمر سے نسبت
پاک ہے آشوب سے شرابِ محمدؐ

کس کو عذابِ الیم کی ہے بشارت؟
کون ہُوا موردِ عتابِ محمدؐ؟

اے شبِ معراج! تجھ کو تو پتہ ہو گا
کون خلا میں تھا ہمرکابِ محمدؐ؟

تیغ جگر دارِ کبریا سپر اس کی!
ہے اسد اللہ شیرِ غابِ محمدؐ

قولِ اَلَستُ بِرَبِّکُم کا مُصَدِّق
سِرِّ ازل ہے وجودِ نابِ محمدؐ

اوڑھنی والے! اُٹھ اور ذکرِ خُدا کر!
حُکم کے تابع ہے اضطرابِ محمدؐ

اذنِ حضوری کے بعد عجز و ادب سے
ہو مَلَکُ الموت باریابِ محمدؐ

لَم یَزَل و لایزال جس کی ہے قدرت
وہ بھی نہیں قادرِ جوابِ محمدؐ

شعر و ادب کا نمونہ ہے بھی، نہیں بھی
معجزۂ لفظ ہے خطابِ محمدؐ

ذہنِ بشر اس کی کُنہ پا نہ سکے گا
ہو گی نہ کُہنہ کبھی کتابِ محمدؐ

لوٹتے دیکھا نہ بے حصول کسی کو
بارگہِ فیض ہے جنابِ محمدؐ

کاش لِے ہو سکتے ہم سے بھی تہی قسمت
بہرہ درِ گنجِ بے حسابِ محمدؐ!

○

○

کس کو ہے ادراکِ وارداتِ محمدؐ؟
کس سے رقم ہوں سوانحاتِ محمدؐ؟
کس نے عطا کی خدیجہؓ دُرِّ دقّت کو
محرمیٔ صفوتِ صفاتِ محمدؐ؟

اِس کے محامد کا کون کر سکے اِحصا؟
پرتوِ ذاتِ خدا ہے ذاتِ محمدؐ

دہر کی ہر شے فنا پذیر ہے لیکن
قائم و دائم ہیں معجزاتِ محمدؐ

کشت و خیابان و دشت و در میں رہے گا
یونہی رواں چشمۂ حیاتِ محمدؐ

اس دلِ وحشی کو کون رام کرے گا
اے نگہِ چشم التفاتِ محمدؐ!

ہم نے صحائف سے استفادہ کیا ہے
ہم نے پڑھے ہیں مقطعاتِ محمدؐ

اب کوئی منزل نہیں سفر ہی سفر ہے
عالمِ امکاں ہے کائناتِ محمدؐ!

○

○

غایتِ غایات ہے نمودِ محمدؐ

معنیٔ معنی ہے ہست و بودِ محمدؐ

سیّدِ اولادِ آدم، آدمِ کامل!

نقطۂ تکمیل ہے وجودِ محمدؐ

ہو نہ سکیں آج تک کسی سے معیّن

بے افق و بے کراں حدودِ محمدؐ

کیوں متردّد ہے اے دلِ متشکّک!
کیا متحقّق نہیں خلودِ محمدؐ!

بھیجیں صلاۃ و سلام ربّ و ملائک
کون نہیں شاہدِ شہودِ محمدؐ؟

ہرزہ نوائی کی اور بات ہے ورنہ
حسنِ بیاں کی ہے حد درودِ محمدؐ

یہ خبر اہلِ کتاب تک نہیں پہنچی
زندقہ و کفر ہے جحودِ محمدؐ!

○

میری صلاحیتیں نثارِ محمدؐ
میں ہمہ تن وقف ہُوں بکارِ محمدؐ

خوفِ خزاں ہے اسے نہ خطرۂ صرصر
تازہ بتازہ ہے نوبہارِ محمدؐ

مہدیِ موعود و منتظر ہے لمِ یہ:
دورِ زماں کو ہے انتظارِ محمدؐ

بیت و حرم کی ہے جان گنبدِ خضرا
گوشۂ فردوس ہے مزارِ محمدؐ

دورِ فلک اس کا کیا بگاڑ سکے گا
جس کی پناہ گاہ ہو حصارِ محمدؐ!

کچھ بھی کرے وہ مگر خدا کے غضب سے
بچ نہ سکے گا گنہگارِ محمدؐ

ہر متنفس کے حق میں حرفِ دعا ہے
رحمتِ بے حدّ و بے کنارِ محمدؐ

گردنِ قمری میں اس کا طوقِ غلامی
لالۂ صحرا ہے داغدارِ محمدؐ

ہر سحر انوارِ صبح کہتے ہیں شب سے
رو بہ ترقی ہے اقتدارِ محمدؐ

صاعقہ و رعد و برق و شرق کا منظر
معرکۂ ضربِ ذو الفقارِ محمدؐ

اے سفری! احتیاجِ زادِ سفر کیا!
جادۂ رحمت ہے رہگذارِ محمدؐ

اس کی بھی زندگی کتابِ مبیں ہے
ایک ہے مستور و آشکارِ محمدؐ

والقلم اے اہلِ فن ورائے سخن ہے
ذاتِ بہین و بزرگوارِ محمدؐ

ہم سے سیہ کار باریاب ہوں کیوں کر؟
رُوح و ملائک ہیں پیشہ کارِ محمدؐ

کر نہ مجھے بے نقاب کر کے خدایا!
عرصۂ محشر میں شرمسارِ محمدؐ

میں نے سُنا ہے رہی مدام دعا گو
میرے لئے چشمِ اشکبارِ محمدؐ

کیا کہوں خالدؔ! عُلوِّ شانِ صحابہؓ
ہیں وہ درختانِ میوہ دارِ محمدؐ!

کیوں نہ ہو مقبول التماسِ محمدؐ
جب کہ ہے از خود خدا کو پاسِ محمدؐ؟

کون و مکاں کی حقیقت آئنہ اس پر
بڑھ کے ہے ایقان سے قیاسِ محمدؐ

چل نہ سکے زور اس پہ وقت کی رَو کا
محکم و مرصوص ہے اساسِ محمدؐ

شاق ہے اس کی زباں پہ حرفِ ملامت
اک نگہِ عفو ہے قصاصِ محمدؐ

مجھ کو کرے بے نیاز بادِ چمن سے
رائحۂ دامنِ لباسِ محمدؐ

اس نے عطا کی مجھے بصیرتِ ہستی
وردِ زباں کیوں نہ ہو سپاسِ محمدؐ

کیا پڑی مجھ کو طوافِ کوئے مغاں کی!
ساغرِ آبِ بقا ہے کاسِ محمدؐ

گرچہ میں اک بندۂ حقیر ہوں لیکن
دل ہے مرا مرتبہ شناسِ محمدؐ!

عیدِ دل و دیدہ ہے جمالِ محمدؐ
منظرِ گلزار ہے خیالِ محمدؐ

ہو نہ کبھی گردشِ فلک کا وہ شاکی
مدِّ نظر جس کے ہو مثالِ محمدؐ

معترفِ عجز، موقلم ہو نہ کیونکر
اُتریں نہ کاغذ پہ خطّ و خالِ محمدؐ

وقت کے پیمانے میں سما نہ سکیں یہ
کیسے ہو تقویم ماہ و سالِ محمدؐ!

روزِ قیامت ہو صرفِ حقِّ شفاعت
بارگہِ قدس میں سوالِ محمدؐ

صدقِ طلب سے کرے جو اس کی اطاعت
ہے وہی مصداقِ نامِ آلِ محمدؐ

سعیِ مسلسل کے باوجود نہ پائی!
فکرِ بشر نے حدِ کمالِ محمدؐ

مُلکِ سُلیمان و عُمرِ نوحؑ کے بدلے
مجھ کو ملی لُکنتِ بلالِ محمدؐ!

○

کانوں میں رس گھولتا ہے نامِ محمدؐ
نامۂ دلدار ہے پیامِ محمدؐ

ذائقہ و رنگ اس کا سب سے جدا ہے
ساغرِ اللہ ہوٗ ہے جامِ محمدؐ

کیوں نہ ہو باعث نشاطِ دیدہ و دل کا
مقطعِ الہام ہے کلامِ محمدؐ

فرشِ زمیں سے بساطِ عرشِ بریں تک
جاری و ساری ہے انتظامِ محمدؐ

سعی عبث ہے چراغِ راہگذر کی
نورِ ازل ہے نثارِ شامِ محمدؐ

بادِ بہاری کھڑی ہے سانس کو روکے
کیا سبک آہنگ ہے خرامِ محمدؐ!

برہمی و غیظ میں بھی شانِ کریمی
ہے نگہِ رنجش انتقامِ محمدؐ

اس کے مراتب ہیں مہر و ماہ سے بڑھ کر
صاحبِ سُلطاں ہے غلامِ محمدؐ

مینہ کی طرح برسے باغ و راغ پہ یکساں
رحمتِ یزداں ہے لطفِ عامِ محمدؐ

عُتبۂ عالی سے نامراد جو لوٹا
ہے کوئی ایسا بھی تشنہ کامِ محمدؐ!

---

۱- یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ٥ ۵۵ : ۳۳

تکملہ فعّالِ ما یُرید کے فن کا
احسنِ تقویم ہے قوامِ محمدؐ

اونگھتی پلکوں پہ سائے نیند کے لیکن
سونے نہ دے قلبِ لاَ یَنامِ محمدؐ

کون ہے صورت گرِ حقیقتِ کبریٰ!
کس کو ہے آگاہیٔ مقامِ محمدؐ؛

○

حق سے ہم آہنگ ہے زبانِ محمدؐ
شاملِ شانِ خدا ہے شانِ محمدؐ

بیمِ خزاں سے ہے اس کا گلکدہ ایمن
پرچمِ سرسبز ہے نشانِ محمدؐ

نسخہ اے اہلِ دل آزمودہ یہی ہے
اشکِ محبت ہے ارمغانِ محمدؐ

چشمِ حقیقت نگر میں کرسیِ رب سے
کم نہیں عزّت میں آستانِ محمدؐ

خندۂ بے جا کا یہ مقام نہیں ہے
نالوں سے معمور ہے جہانِ محمدؐ

اہلِ جہاں کی فغاں تو اپنے لئے ہے
ہے پئے اہلِ جہاں فغانِ محمدؐ

ہو سکے اس پر نہ اہرمن کا تسلّط
جس کو ملا ہو خطِ امانِ محمدؐ

ہم ہیں نقیب اس کے، ہم سے قائم و دائم
سلسلۂ آخر الزّمانِ محمدؐ

زندہ ہیں جب تک ہم ایسے لوگ نہ ہو گا
خاتمہ بالخیرِ داستانِ محمدؐ

بے سروبرگِ سفر ہے عازمِ منزل
دیدنی ہے شانِ کاروانِ محمدؐ

کون ہے بالائے سدرہ ہمسفر اس کا!
کون اَوْ اَدْنیٰ پہ ہمعنان محمدؐ!

ان کی زباں آشنائے شکوہ نہیں ہے
جانِ بشاشت میں ہم رہانِ محمدؐ

تختِ کیاں چوبِ خشک سے بھی فروتر
نفعِ دو عالم ہے رایگانِ محمدؐ

کس کو ہے یارائے نعت! کر سکے خالدؔ!
کون کما حقّہٗ بیانِ محمدؐ!

○

ناسخِ ادیانِ کُل ہے دینِ محمدؐ
خیرِ صُحُف، مُصحَفِ مبینِ محمدؐ

منزلِ دلبر کی منزلت کا نہ پُوچھو
عرش سے بالا ہے سرزمینِ محمدؐ

باعثِ افتادگی ہے قُرب کی لذّت
سجدے سے اُٹھتی نہیں جبینِ محمدؐ

اس کے مقدّر میں رُو سیاہی سرمد
سُخرۂ عالم ہے نکتہ چینِ محمّدؐ

ظلّ و بروزِ اس کا جو بنے، مُتنبّی
لاکھ کہے خود کو خوشہ چینِ محمّدؐ

یونہی برستا رہے گا پیاسی زمیں پر
تا بہ ابد، ابرِ فردِ دینِ محمّدؐ

ہم کو نہیں ذوقِ بادۂ عنبی، ہم
ہیں گروِ شیر و انگبینِ محمّدؐ

کوئے مغاں کا کریں نہ ہم کبھی پھیرا
ہم کہ ہیں سرمستِ ساتگینِ محمّدؐ

گو نہیں ہم سابقوں میں سے مگر ہیں
حاملِ پیغام آخرینِ محمّدؐ

مصلحتِ ایزدی نہیں تھی دگرنہ
کیوں نہ ہوئے ہم، ہم نشینِ محمّدؐ

بختِ خجستہ میں اس کے شُبہ کسے جو
ہو متعیّن بہ کارِ دینِ محمدؐ

تُوں نہ تھی ماگی کی داد کسی سے
میں کہ نوامست رہ نشینِ محمدؐ!

○

کون نہیں طالبِ پناہِ محمدؐ
دورِ تطاول میں داد خواہِ محمدؐ؟

جنبشِ مژگاں سے کانپے گردشِ دوراں
زلزلۂ دہر ہے نگاہِ محمدؐ

حلم و انابت میں شانِ حزم و صلابت
کوہِ گراں کیا ہے برگِ کاہِ محمدؐ

منحصر ایثار پر ہے سروری اِس کی
سچ یہ ہے دار و مدار جاہِ محمدؐ

صبحِ نختیں سے ہیں نزاہت و عفّت
مروحہ جنبانِ تکیہ گاہِ محمدؐ

کذب بھی ہے قائل اسکے صدقِ بیاں کا
حاضر و غائب ہیں سب گواہِ محمدؐ

کیوں نہ رہیں سنگِ در پہ ناصیہ فرسا
ہم سے غلامانِ رُو سیاہِ محمدؐ

اِس کے سوا کوئی خضرِ راہ نہیں ہے
پہنچے خدا تک بشر براہِ محمدؐ

خامہ و قرطاس و مُو قلم سے مُسلّح
ہم بھی تو ہیں شاملِ سپاہِ محمدؐ

فخر کا باعث ہے مجھ کو حلقہ بگوشی
میں کہ ہوں خلفُ الرّشیدِ شاہ محمدؐ[1]

---

[1] والدِ محترم

آنکھوں سے دیکھا ہے میں نے دیدۂ پُرنم
کانوں سے میں نے سُنی ہے آہِ محمدؐ

جنّتِ شدّاد کا نہیں متمنّی
خُلد ہے خالدؔ کا بارگاہِ محمدؐ!

رکھتی ہے بیتاب آرزوئے محمدؐ
ہے دلِ زندہ کو جستجوئے محمدؐ

پہلے تھی تابِ نظر کسی کو نہ اب ہے
کس سے بیاں ہو جمالِ روئے محمدؐ!

حکم ہے یہ حاکمِ قضا و قدر کا،
ہو نہ کبھی سرخرو عدوئے محمدؐ

شاہدِ ناطق ہے اس کے خُلق کا قرآں
دلدہیِ بے دلاں ہے خُوئے محمدؐ

نفس ہوا خواہ آب و گِل کے جہاں کا
دل ہے گرفتارِ رنگ و بوئے محمدؐ

عاشقِ مولائے کائنات ہے خالدؔ
رہتا ہے دلوانہ رُوبروئے محمدؐ

باہمہ آوارگی و آبلہ پائی،
رُخ ہے اس آزادرَو کا سوئے محمدؐ!